

المكتب التعاوني للدعوة والإرشاد وتوعية الجاليات
بالعليا والسليمانية وشمال الرياض

تحت إشراف
وزارة الشؤون الإسلامية والأوقاف والدعوة والإرشاد

اردو

# پردہ



تاليف
فضيلة الشيخ
محمد الصالح العثيمين
(رحمه الله)

ترجمه
حافظ عبد الرشيد اظہر


هاتف: ٤٧٠٤٤٦٦ - ٤٧٠٥٢٢٢ ناسوخ: ٤٧٠٥٠٩٤
ص.ب: ٨٧٩١٣ الرياض: ١١٦٥٢ المملكة العربية السعودية

ح المكتب التعاوني للدعوة والإرشاد بالبطحاء، ١٤٢٠هـ

فهرسة مكتبة الملك فهد الوطنية أثناء النشر
العثيمين، محمد بن صالح
الحجاب / ترجمة حافظ بن عبدالرشيد أظهر. - الرياض.
٤٢ ص ؛ ١٢ X ١٧ سم
ردمك: ٠-٥٥-٧٩٨-٩٩٦٠
النص باللغة الأوردية
١- الحجاب والسفور.
أ - أظهر، حافظ بن عبدالرشيد (مترجم).
ب- العنوان
ديوي ١١٩,١ ٢٠/١٠٥٨

رقم الإيداع: ٢٠/١٠٥٨
ردمك: ٠-٥٥-٧٩٨-٩٩٦٠

دفتر تعاون برائے دعوت وارشاد - بطحاء - الریاض

زیر نگرانی

وزارت برائے مذہبی امور - اوقاف اور دعوت وارشاد - سعودی عرب
پوسٹ بکس نمبر ۲۰۸۲۴ - الریاض ۱۱۴۶۵
ٹیلیفون نمبر : ۴۰۳۰۲۵۱ - ۴۰۳۰۱۴۲
۴۰۳۴۵۱۷ - ۴۰۳۱۵۸۷
فیکس نمبر : ۴۰۵۹۳۸۷
WWW. COCG. ORG

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام دین فطرت ہے۔ اس کی تمام تر تعلیمات انسانی فطرت و طبیعت کے عین مطابق ہیں۔ طبائع سلیمہ انہیں بسہولت قبول کرتی ہیں، ان پر عمل میں گرانی محسوس نہیں ہوتی، اسلام نے انسان کے دنیوی و اخروی وقار کا نہ صرف پورا پورا خیال رکھا ہے بلکہ اسے باعزت و باوقار رہنے کی تاکید کی ہے۔ جونہی کسی باوقار انسان کی عزت پر حرف آتا ہے تو اسلام کا قانون تعزیر حرکت میں آجاتا ہے، مجرم کے لئے عبرت ناک سزا اور غیور و دتور مومن کے لئے تحفظ ناموس کی نوید مسرت لاتا ہے، اور اس سے قبل تحفظ ناموس و وقار کی خاطر تشریعی احکام دیتا ہے جن پر عمل پیرا ہو کر معاشرہ جرائم سے محفوظ رہ سکتا ہے۔

پردے کا شرعی حکم بھی عورت کی عزت و کرامت اور اس کے وقار کے پیش نظر دیا گیا ہے۔ اس کا مقصد عورتوں پر پابندی لگانا یا انہیں مردوں سے کم تر دکھانا ہرگز نہیں، حدیث میں ہے۔

النساء شقائق الرجال (ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ)

"عورتیں انسان ہونے میں مردوں کے برابر ہیں"

زمانہ قبل از اسلام کے عربی رسم و رواج ہوں یا علم و فلسفہ کے گہوارہ یونان کی تہذیب ہندوستان کا بت پرستانہ تمدن ہو یا یورپ کی خیرہ کن ثقافت، ہر طرف صنف نازک کی اہانت کے شرمناک مناظر اور اس پر ظلم و ستم کی دل دوز کہانیاں ہیں۔ جنہیں سننے کی کوئی باشعور انسان تاب نہیں رکھتا۔

اسلام نے عورت کو عزت بخشی، اسے واجب الاحترام قرار دیا، مسلمانوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے عورت کی عزت و اکرام کے لئے غیرت پیدا فرمائی۔ غیرت سے

مُراد وہ گراں مایہ اور خوبصورت جذبہ ہے جو مردِ مومن کو عورت کے دفاع کے لئے ہر قسم کی قربانی دینے پر آمادہ کرتا ہے۔ تحفظ عفت و عصمت اور غیرت کا یہی وہ مقدس جذبہ ہے جس سے اہلِ یورپ کلیتہً بے بہرہ اور اس عظیم جوہر کی قدر اور قیمت جاننے سے عاری ہیں۔

عورت میں فطرتاً بعض کمزوریاں پائی جاتی ہیں جن کی تلافی کے لئے مرد کو اس پر نگران مقرر کر کے عورت سے متعلقہ کئی ایک امور کی انجام دہی اس کے ذمہ قرار دے دی گئی ہے اور یہ سب کچھ عورت کی عزت و تکریم کی خاطر ہے نہ کہ مرد کی برتری منوانے کے لئے۔ عورت کی ناموس پر حرف آئے تو خود رب العزت والجلال کو غیرت آتی ہے۔ ارشادِ نبویؐ ہے۔

یا امۃ محمدٍ واللّٰہ ما من احد اغیر من اللّٰہ ان یزنی عبدہ او تزنی امتہ

"اے اُمتِ محمدیہ! اللہ کی قسم اس بات پر اللہ تعالیٰ سے بڑھ کر کسی کو غیرت نہیں آتی کہ کوئی مرد یا عورت زنا کرے۔" (بخاری)

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کو دیوث قرار دیا ہے جسے اپنے اہلِ خانہ کی بے حرمتی پر غیرت نہیں آتی اور دیوث پر جنت حرام ہے (الدیوث الذی یقر فی اھلہ الخبث) مسند احمد اور جو شخص اپنے اہلِ خانہ کی عزت کی حفاظت کے لئے کٹ مرے، اسے شہید قرار دیا گیا ہے۔

"من قتل دون اھلہ فھو شہید" (ابوداؤد، ترمذی)

ایک طرف تو مسلمانوں کا یہ جذبۂ غیرت ہے جس کی اسلام نے حوصلہ افزائی کی ہے۔ دوسری طرف اہلِ یورپ ہیں جو عورت کی انہی کمزوریوں کا استحصال کر کے اسے بازار میں لے آئے۔ اسے رونقِ محفل بنایا، اس کی عزت نیلام کر کے اپنا کاروبار چمکایا اور اپنے ان مذموم مقاصد کے حصول کے لئے جن نظریات کا سہارا لیا ہے وہ عقل و منطق کے میزان میں پورے نہیں اترتے۔ عورت کو مرد کی برابری پر اکسایا جاتا ہے جبکہ نسائی قویٰ و اعضاء میں تفاوت نظامِ قدرت کا حصہ ہے جس پر اعتراض دین و فطرت

کا انکار اور عقلِ سلیم کے منافی ہے۔ اگر یوں ہی دین و فطرت کے خلاف بغاوت کا سلسلہ چل نکلے تو اس جنگ کی کوئی انتہا نہیں ہے۔

الغرض پردہ شرعی حکم ہونے کے ساتھ ساتھ عورت کی عزت و تکریم کی علامت اور عقل و فطرت کے عین مطابق ہے قرونِ اولیٰ میں خواتینِ اسلام کے لازوال کارنامے اس بات کا بین ثبوت ہیں کہ پردہ ترقی کی راہ میں رکاوٹ نہیں ہے۔

صفیہ بنتِ عبدالمطلب کے جنگی کارنامے،

عائشہ صدیقہؓ کا علمی و ادبی مقام و مرتبہ،

حفصہ بنتِ سیرین اور اُم الدرداء الصُغریٰ کا علوم دین سے شغف،

اور عائشہ بنتِ عبدالرحمٰن کا شعر و سخن سے لگاؤ، تاریخ اسلام کے زریں ابواب ہیں۔

نہر زبیدہ ایک مُسلم خاتون کا رفاہی کارنامہ ہے جس کی نظیر نہیں ملتی۔ کُتبِ رجال میں کئی ضخیم جلدیں عورتوں کے تذکرہ کے لئے مختص ہیں بلکہ خواتین کے علمی و دینی کارناموں پر کئی مستقل مؤلفات موجود ہیں۔

پردہ اسلامی شریعت کا طرۂ امتیاز اور مسلمانوں کی قابلِ فخر دینی روایت ہے دخترانِ اسلام کو اس سلسلہ میں معذرت خواہانہ رویہ اختیار کرنے کی بجائے فخریہ انداز میں خواتینِ عالم کے سامنے اس کی دعوت پیش کرنی چاہیئے تاکہ دُنیا بھر کی عورتیں اس کی برکات سے مستفید ہو سکیں اور بیمار قلب و ذہن کے آوارہ منش مرد اسے نظرِ بد سے نہ دیکھ سکیں۔

اسلام نے عورت کو گھر کی ملکہ بنایا تھا جب کہ تہذیبِ جدید نے اسے گھر سے نکال کر معاشرتی ذمہ داریوں میں ڈال دیا۔ عورت نہ گھر میں اپنا مقام باقی رکھ سکی ہے اور نہ گھر سے باہر کی ذمہ داریوں سے عہدہ برا ہو سکی ہے اور روشن دور کی تاریکیوں نے دوبارہ اسے ظُلم و ستم کی چکی میں پسنے پر مجبور کر دیا ہے اور دوسری طرف اس کی گھر میں اپنے فرائض سے لاتعلقی نے نئی نسل کو ماں کی ممتا سے محروم کر کے ایسے اضطراب و بے چینی سے دوچار کر دیا ہے جس کی تعبیر سے تمام ادبی

اُسالیب قاصر اور اس کا مداوا کرنے میں تمام متبادل طریقے ناکام ہیں۔ اِس اضطراب و بے سکونی کو ختم کرکے ایک مسرور و مطمئن نسل تیار کرنے کے لئے گھر میں ماں کا وجود اور ایک غیور نسل کی تربیت کے لئے اس ماں کا عفت و حیا سے آراستہ ہونا ضروری ہے۔

بتولے باش و پنہاں شو ازیں عصر
کہ در آغوش شبیرے بگیری

عورت اگر اپنا مقام و مرتبہ بحال کرنا چاہتی ہے تو اس کی واحد صورت یہ ہے کہ وہ آغوشِ اسلام میں پناہ لے اور اسلامی تعلیمات کو اپنائے، پردے کے شرعی احکام پر عمل پیرا ہو۔ خدیجہ و عائشہ علیہما السلام کی زندگی اپنے لئے مشعلِ راہ بنائے۔ فاطمۃ الزہرا رض کے نقشِ قدم پر چلے۔ انسان کی اس اولین درسگاہ کی اصلاح کے بغیر اس سسکتے ہوئے معاشرے کا کوئی علاج نہیں۔

(وَبِاللہِ التوفیق)

حافظ عبدالرشید اظہر
اسلام آباد

۲۳، ذی قعد ۱۴۰۸ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ نحمدہ و نستعینہ و نستغفرہ، و نعوذ بہ من شرور انفسنا و سیئات اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضلل فلا ھادی لہ۔

و نشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریك لہ و ان محمدا عبدہ و رسولہ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ و اصحابہ ومن تبعھم باحسان وسلم تسلیما کثیرا اما بعد!

اللہ رب العزت نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ہدایت اور دین حق کے ساتھ مبعوث فرمایا۔ تاکہ آپ تمام انسانوں کو ان کے غالب و ستودہ صفات پروردگار کے حکم کے مطابق اندھیروں سے روشنی کی طرف نکال لائیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو عبادت کی حقیقت ظاہر کرنے کے لئے مبعوث فرمایا۔ بندگی کا اظہار صرف اس طرح ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اوامر کی مکمل اطاعت اور اس کی منع کردہ اشیاء سے مکمل اجتناب کیا جائے نیز اس کے احکام عالیہ کو خواہشات و شہوات نفسانیہ پر مقدم کرتے ہوئے اس کے حضور خاکساری اور انتہائی تواضع کی جائے۔ ہمارے ملک (سعودی عرب) میں جو وحی و رسالت کا مرکز اور حیاء وحشمت کا گہوارہ ہے ایک مدت سے اس معاملہ میں لوگ سیدھے راستے پر گامزن تھے۔ عورتیں چادریں وغیرہ اوڑھ کر مکمل پردہ کر کے گھر سے نکلا کرتی تھیں۔ غیر محرم مردوں کے ساتھ آزادانہ میل جول کا تصور تک ان

میں نہ تھا۔ بحمد اللہ مملکت سعودیہ کے اکثر شہروں میں آج بھی یہی حالت ہے۔

لیکن جب سے کچھ لوگوں نے پردہ کے متعلق نامناسب انداز میں گفتگو شروع کی اور ان لوگوں کو دیکھ کر جو پردہ کے قائل ہی نہیں یا کم از کم چہرے کو کھلا رکھنے میں کوئی حرج نہیں سمجھتے ہمارے ہاں بھی کچھ لوگ شریعت مطہرہ کے اس حکم بالخصوص چہرہ ڈھانپنے کے متعلق غلط فہمی کا شکار ہونے لگے۔ یہ سوال کیا جانے لگا کہ پردہ واجب ہے یا مستحب ؟ یہ شرعی حکم ہے یا اس معاملہ میں ماحول عادات اور رسم و رواج کو پیش نظر رکھ کر فیصلہ کرنا چاہیے ؟ کیا ایسا تو نہیں کہ اس کی کوئی شرعی حیثیت نہ ہو کہ اس کے واجب یا مستحب ہونے کا حکم لگایا جا سکے۔؟

اس قسم کے شکوک وشبہات و غلط فہمیوں کے ازالہ اور حقیقت حال کی وضاحت کے لئے میں نے مناسب سمجھا کہ وہ دلائل مرتب کردوں جو اس کا حکم واضح کرنے کے لئے مجھے میسر آئیں۔ اللہ عزوجل کی رحمت سے ـــــ امید ہے کہ یہ رسالہ توضیح حق میں ممد ومعاون ثابت ہو گا۔ دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں ان لوگوں میں سے بنائے جو خود بھی ہدایت یافتہ ہیں اور دوسروں کو بھی راہ راست کی طرف بلاتے ہیں وہی لوگ حق کو حق جانتے اور اس کی پیروی کرتے ہیں۔

آپؐ کی بعثت کا مقصد مکارم اخلاق کی تکمیل بھی تھا۔ آپ نے ہر طریقہ سے فضائل کی دعوت دی۔ رذائل و برے خلاق کو بیخ و بن سے

سے اکھاڑا۔ اور لوگوں کو اُن سے بچنے کی ہر ممکن طریقہ سے تلقین فرمائی
اس طرح شریعت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام ہر لحاظ سے کامل ہو کر
سامنے آئی۔ اب وہ اپنی تکمیل و ترتیب کے لیے مخلوق کی جانب سے
کسی کاوش و کوشش کی محتاج نہیں ہے کیوں کہ یہ دانا و خبردار رب کی
جانب سے نازل کردہ شریعت ہے جو اپنے بندوں کی اصلاح کے
طریقوں سے خوب باخبر اور ان کے لئے بے پایاں رحمت والا ہے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو جن اعلیٰ اخلاق کے ساتھ مبعوث
کیا گیا ان میں سے ایک نہایت بلند مرتبہ اور گراں قدر خلق حیا ہے۔ جسے
آپؐ نے ایمان کا جزء اور اس کی شاخوں میں سے ایک شاخ قرار دیا
اور کوئی عقل مند اس حقیقت سے انکار نہیں کرسکتا کہ عورت کا باوقار
اور ایسے عادات و اطوار کے ساتھ رہنا جو اسے مشکوک مقامات اور
فتنوں سے دور رکھیں، اس حیاء کا حصہ ہے جس کا عورت کو اسلامی
شریعت اور اسلامی معاشرے میں حکم دیا گیا ہے اور اس میں بھی شک
کی کوئی گنجائش نہیں کہ عورت کا اپنے چہرے اور جسم کے دیگر پرکشش
مقامات کو ڈھانپ کر باپردہ رہنا ہی اس کے لئے سب سے بڑا وقار
ہے جس سے وہ اپنے آپ کو آراستہ کرسکتی ہے۔

( وباللہ التوفیق )

ہر مسلمان کو معلوم ہونا چاہیے کہ غیر محرم مردوں سے عورت کا پردہ
کرنا اور منہ ڈھانپنا فرض ہے۔ اس کی فرضیت کے دلائل اللہ رب العزت
کی کتاب عظیم اور نبی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مطہرہ میں موجود ہیں
اس کے علاوہ اجتہاد و درست فقہی قیاس بھی اسی کا تقاضا کرتے ہیں۔

## قرآن حکیم سے چند دلائل

### دلیل اوّل

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ
وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ
وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ اَوْ اٰبَآئِهِنَّ اَوْ اٰبَآءِ بُعُوْلَتِهِنَّ
اَوْ اَبْنَآئِهِنَّ اَوْ اَبْنَآءِ بُعُوْلَتِهِنَّ اَوْ اِخْوَانِهِنَّ اَوْ بَنِيْٓ اِخْوَانِهِنَّ
اَوْ بَنِيْٓ اَخَوٰتِهِنَّ اَوْ نِسَآئِهِنَّ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ اَوِ التّٰبِعِيْنَ
غَيْرِ اُولِي الْاِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ اَوِ الطِّفْلِ الَّذِيْنَ لَمْ يَظْهَرُوْا عَلٰى عَوْرٰتِ النِّسَآءِ

وَلَا يَضْرِبْنَ بِاَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ وَتُوْبُوْا اِلَى اللّٰهِ جَمِيْعًا اَيُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ( النور ۳۱ )

اے پیغمبر ! مومن عورتوں سے کہہ دو کہ وہ اپنی نگاہیں نیچی رکھا کریں اور اپنی شرمگاہوں (عصمتوں) کی حفاظت کریں اور اپنا سنگار کسی پر ظاہر نہ کیا کریں سوائے اس کے جو از خود (بغیر ان کے اختیار کے) کھلا رہتا ہے اور اپنے سینوں پر اوڑھنیاں اوڑھے رہا کریں۔ اپنے خاوند اور باپ اور خسر اور بیٹوں اور شوہر کے بیٹوں اور بھائیوں اور بھتیجوں اور بھانجوں اور اپنی ہی قسم کی عورتوں اور اپنے غلاموں کے سوا۔ نیز ان خدام کے جو عورتوں کی خواہش نہ رکھتے ہوں یا ایسے بچوں سے جو عورتوں کے پردے کی چیزوں سے واقف نہ ہوں۔ (غرض ان لوگوں کے سوا کسی پر اپنی زینت اور سنگار کے مقامات کو ظاہر نہ ہونے دیں) اور اپنے پاؤں (ایسے طور سے زمین پر) نہ ماریں کہ (جھنکار کی آواز کانوں تک پہنچ جائے) اور ان کا پوشیدہ زیور معلوم ہو جائے۔ اور مومنو! سب اللہ کے آگے توبہ کرو تاکہ تم فلاح پاؤ۔

یہ آیت مبارکہ پردہ کے وجوب پر مندرجہ ذیل طریقوں سے دلالت کرتی ہے

(۱) اللہ عزوجل نے مومن عورتوں کو اپنی عصمت کی حفاظت کا حکم دیا ہے اور عصمت کی حفاظت کے حکم کا تقاضا یہ ہے کہ وہ تمام وسائل و ذرائع اختیار کیے جائیں جو اس مقصد کے حصول میں مددگار ہو سکتے ہیں اور ہر عقلمند آدمی جانتا ہے کہ چہرے کا پردہ عصمت کی حفاظت کے منجملہ وسائل میں سے ہے۔ کیوں کہ چہرہ کھلا رکھنا غیر محرم مردوں کے اس کی طرف دیکھنے کا ذریعہ بنتا

ہے اور مردوں کو اس کے خد و خال کا جائزہ لینے کا موقع ملتا ہے۔ بالآخر بات میل ملاقات بلکہ ناجائز تعلقات تک جا پہنچی ہے۔

حدیث میں ہے

الْعَيْنَانِ تَزْنِيَانِ وَزِنَاهُمَا النَّظَر

آنکھیں بھی زنا کرتی ہیں ۔ ان کا زنا (نا جائز) دیکھنا ہے

پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہاتھ پاؤں وغیرہ کا ذکر کرنے کے بعد آخر میں فرمایا۔

والفرج يصدق ذلك او يكذبه

شرمگاہ اس کی تصدیق کر دیتی ہے یا تکذیب۔

لہذا جب چہرے کا پردہ حفظ ناموس و عصمت کا ذریعہ ٹھہرا تو وہ بھی اسی طرح فرض ہو گا جس طرح کہ حفظ ناموس و عصمت فرض ہے کیوں کہ وسائل و ذرائع کا بھی وہی حکم ہوتا ہے جو ان مقاصد کا ہو جن کے حصول کے لئے ان (وسائل و ذرائع) کو اختیار کیا جاتا ہے۔

(۲) اللہ جل شانہ کا ارشاد ہے

وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلَىٰ جُيُوبِهِنَّ ۔

اور اپنے گریبانوں پر دوپٹے ڈال کر رکھیں۔

خمار (جس کی جمع خُمُر ہے) اس کپڑے کو کہتے ہیں جسے عورت اپنا سر ڈھانپنے کے لئے اوڑھتی ہے۔ مثلاً نقاب برقعہ وغیرہ تو جب اسے یہ حکم ہے کہ اپنے سینے پر دوپٹہ ڈال کر رکھے تو چہرہ ڈھانپنا بھی

فرض ہو گا۔ کیوں کہ یا تو چہرہ لازماً اس حکم میں داخل ہو جاتا ہے یا پھر قیاس صحیح اس کا تقاضا کرتا ہے۔

وہ اس طرح کہ جب گردن و سینہ کو ڈھانپنا فرض ہے تو چہرہ کے پردہ کی فرضیت تو بالاولی ہونی چاہیے کیوں کہ وہی خوبصورتی کا مظہر اور فتنہ کا موجب ہے۔ ظاہری حسن کے متلاشی صرف چہرہ کا ہی پوچھتے ہیں۔ چہرہ خوبصورت ہو تو باقی اعضاء کو زیادہ اہمیت کی نظر سے نہیں دیکھا جاتا۔ جب کہا جاتا ہے کہ فلاں خوبصورت ہے تو اس سے بھی چہرہ کا جمال ہی مراد ہوتا ہے۔ اس سے واضح ہوا کہ چہرے کا حسن و جمال ہی پوچھنے اور بتلانے والوں کی گفتگو کا محور ہوتا ہے

مذکورہ بالا حقائق کی روشنی میں کیسے ممکن ہے کہ حکمت پر مبنی شریعت سینہ و گردن کے پردے کا تو حکم دے لیکن چہرہ کھلا رکھنے کی رخصت دے۔

(۳) اللہ تعالیٰ نے زینت کے اظہار سے بالکل منع کر دیا ہے اس حکم سے صرف وہ زینت مستثنیٰ ہے جس کے اظہار سے کوئی چارۂ کار ہی نہیں مثلاً بیرونی لباس۔ اسی لئے قرآن نے اِلَّامَاظَھَرَمِنْھَا (سوائے اس زینت کے جو از خود ظاہر ہو جائے) کے الفاظ سے تعبیر کیا۔ یوں نہیں فرمایا اِلَّامَا اظھرن مِنْھَا (سوائے اس زینت کے جسے عورتیں ظاہر کریں۔

پھر اسی آیت میں زینت کے اظہار سے دوبارہ منع فرمایا اور بتایا کہ صرف ان افراد کے سامنے زینت ظاہر کی جا سکتی ہے جنہیں مستثنیٰ کیا گیا ہے

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ دوسرے مقام پر مذکور زینت پہلے مقام پر مذکور زینت سے مختلف اور علیحدہ ہے۔ پہلے مقام پر اس زینت کا حکم بتایا گیا ہے جو ہر ایک کے لئے ظاہر ہوتی ہے اور اس کا پردہ ممکن نہیں۔ جب کہ دوسرے مقام پر مخفی زیبائش مراد ہے یعنی جس کے ذریعہ عورت خود کو مزین کرتی ہے۔ اگر اس آرائش و زیبائش کا اظہار بھی ہر ایک کے سامنے جائز ہوتا تو پہلی زینت کے اظہار کی عام اجازت اور دوسری زینت کے اظہار کے حکم سے بعض افراد کے استثنا ر کا کوئی خاص فائدہ نہیں رہ جاتا

طفیلی قسم کے افراد جو صرف کھانا کھانے کے لیئے کسی کے گھر میں رہتے ہوں اور ان میں صنفی میلان ختم ہو چکا ہو، مردانہ اوصاف سے محروم خدام وہ نابالغ بچے جو عورتوں کی پوشیدہ باتیں سمجھ نہیں پاتے تو ایسے افراد کے سامنے اللہ تعالیٰ نے مخفی زینت کو کھلا رکھنے کی اجازت دی ہے اس سے دو امور ثابت ہوئے۔

(الف) مذکورہ بالا دو قسم کے افراد کے سوا مخفی زیبائش کو کسی کے سامنے کھلا رکھنا جائز نہیں ہے۔

(ب) بلا شبہ پردے کے حکم کا دار و مدار اور اس کے واجب ہونے کی علت عورت کی طرف دیکھ کر (مردوں کا) فتنے میں مبتلا اور وارفتگی کا شکار ہو جانے کا اندیشہ ہے اور اس میں بھی کوئی شک نہیں کہ چہرہ تمام حسن کا مرکز اور فتنہ کا مقام ہوتا ہے لہذا اس کا ڈھانپنا ضروری ہوگا تاکہ مرد حضرات بشری تقاضوں سے کسی آزمائش میں مبتلا نہ ہو جائیں۔

(۵) فرمان باری تعالیٰ ہے۔

وَلَا يَضْرِبْنَ بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِينَ مِنْ زِينَتِهِنَّ ۔

اور اپنے پاؤں (ایسے طور سے زمین پر) نہ ماریں کہ جھنکار کی آواز کانوں تک پہنچ جائے اور ان کا پوشیدہ زیور معلوم ہو جائے۔

یعنی عورت اس انداز سے نہ چلے کہ معلوم ہو کہ وہ پازیب وغیرہ پہنے ہوئے ہے جس سے وہ اپنے خاوند کے لئے آراستہ ہوتی ہے جب عورت کو شدت سے زمین پر پاؤں مارنے سے منع کر دیا گیا ہے کہ مبادا غیر محرم مرد اس کے زیور کی جھنکار ہی سے فتنے میں نہ پڑ جائیں تو چہرہ کھلا رکھنا کیسے جائز ہو سکتا ہے۔؟

غور فرمائیے!

فتنے میں پڑنے اور بہک جانے کا امکان کہاں زیادہ ہے کیا اس صورت میں کہ ایک آدمی کسی عورت کے پاؤں میں پڑی پازیب کی جھنکار سنتا ہے اسے معلوم نہیں کہ وہ عورت جوان ہے یا عمر رسیدہ حسین وجمیل ہے یا کریہ المنظر کیا اس صورت میں بہک جانے کا احتمال زیادہ ہے یا اس صورت میں کہ ایک مرد کسی مست شباب دوشیزہ کا کھلا چہرہ دیکھے جو رعنائی د حسن زیبائی سے بھر پور ہو اور مشاطگی نے اس کے فتنے کو دو چند کر دیا ہو کہ ہر دیکھنے والا دیکھتا ہی رہ جائے۔ ہر باشعور انسان بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ دونوں میں سے کونسی زینت زیادہ فتنے کا باعث اور مستور و مخفی رہنے کی زیادہ حقدار ہے۔

## دلیل دوم

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَالْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَاءِ الّٰتِیْ لَا یَرْجُوْنَ نِکَاحًا فَلَیْسَ عَلَیْهِنَّ جُنَاحٌ اَنْ یَّضَعْنَ ثِیَابَهُنَّ غَیْرَ مُتَبَرِّجٰتٍ بِزِیْنَةٍ وَاَنْ یَّسْتَعْفِفْنَ خَیْرٌ لَّهُنَّ وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ۔ ( النور ٦٠ )

اور بڑی عمر کی عورتیں جن کو نکاح کی توقع نہیں رہی تو وہ اگر چادر اتار دیں تو ان پر کچھ گناہ نہیں۔ بشرطیکہ اپنی زینت کا مظاہرہ نہ کرتی پھریں اور اگر اس سے بھی بچیں تو یہ ان کے حق میں بہتر ہے۔ اللہ سنتا جانتا ہے۔

اس آیت کریمہ سے پردہ کے واجب ہونے پر وجہ استدلال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان بوڑھی عورتوں سے گناہ کی نفی کی ہے جو سن رسیدہ ہونے کے سبب نکاح کی اُمید نہیں رکھتیں اس لئے کہ بوڑھی ہونے کی وجہ سے مردوں کو ان کے ساتھ نکاح میں کوئی رغبت نہیں ہوتی۔ لیکن اس عمر میں بھی چادر اتار رکھنے پر گناہ نہ ہونا اس شرط کے ساتھ مشروط ہے کہ اس سے ان کا مقصد زیب و زینت کی نمائش نہ ہو۔ یہ امر بھی دلیل کا محتاج نہیں ہے کہ چادر اتار دینے کا مطلب یہ ہرگز نہیں ہے کہ وہ کپڑے اتار کر بالکل برہنہ ہو جائیں بلکہ اس سے صرف وہ کپڑے مراد ہیں جو عام لباس کے اوپر سے اس لئے اوڑھے جاتے ہیں کہ جسم کے وہ حصے جو عام لباس سے عموماً باہر رہتے ہیں جیسے چہرہ اور ہاتھ چھپ جائیں لہٰذا ان بوڑھی

عورتوں کو جو کپڑے اتارنے کی رخصت دی گئی ہے اس سے مراد یہی مذکورہ اضافی کپڑے (یعنی چادریں برقعے وغیرہ) ہیں جو پورے جسم کو ڈھانپتے ہیں۔ لیکن اس حکم کی عمر رسیدہ خواتین کے ساتھ تخصیص دلیل ہے کہ جوان اور نکاح کی عمر والی عورتوں کا حکم ان سے مختلف ہے کیونکہ اگر سب عورتوں کے لئے اضافی کپڑے اتار دینے اور صرف عام لباس پہننے کی اجازت ہوتی تو "سن رسیدہ و نکاح کی عمر سے گزری ہوئی عورتوں" کو بالخصوص ذکر کرنے کا کوئی مقصد نہیں رہ جاتا۔

مذکورہ آیت کریمہ کے الفاظ

غَیْرَ مُتَبَرِّجٰتٍۭ بِزِیْنَةٍ

(بشرطیکہ یہ بوڑھی عورتیں اپنی زینت کا مظاہرہ نہ کرتی پھریں)

اس بات کی ایک اور دلیل ہیں کہ نکاح کے قابل، جوان عورتوں پر پردہ واجب ہے چونکہ عام طور پر جب وہ اپنا چہرہ کھلا رکھتی ہے تو اس کا مقصد زینت کی نمائش اور حسن و جمال کا نمایاں مظاہرہ ہوتا ہے۔ اس کی خواہش یہ ہوتی ہے کہ مرد اس کی طرف دیکھیں اور اس کے حسن و جمال کی مدح و توصیف کریں۔ اس قماش کی عورتوں میں نیک نیت شاذ و نادر ہی ہوتی ہیں اور شاذ و نادر صورتوں کو عام قوانین کی بنیاد نہیں بنایا جاتا۔

## دلیلِ سوم

يَٰٓأَيُّهَا النَّبِيُّ قُل لِّأَزْوَٰجِكَ وَبَنَاتِكَ وَنِسَآءِ الْمُؤْمِنِينَ يُدْنِينَ عَلَيْهِنَّ مِن جَلَٰبِيبِهِنَّ ذَٰلِكَ أَدْنَىٰٓ أَن يُعْرَفْنَ فَلَا يُؤْذَيْنَ وَكَانَ اللَّهُ غَفُورًا رَّحِيمًا ( الاحزاب ۵۹ )

اے پیغمبر ! اپنی ازواج ، بیٹیوں اور مسلمانوں کی عورتوں سے کہہ دو کہ باہر نکلا کریں تو اپنے اوپر چادر لٹکا لیا کریں یہ امران کے لئے موجب شناخت ہوگا تو کوئی ان کو ایذا نہ دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے"

ترجمان القرآن حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی عورتوں کو حکم دیا ہے کہ جب وہ کسی کام کے لئے اپنے گھروں سے نکلیں تو سر کے اوپر سے اپنی چادر لٹکا کر اپنے چہروں کو ڈھانک لیا کریں اور صرف ایک آنکھ کھلی رکھیں۔ صحابی کی تفسیر حجت ہے بلکہ بعض علماء کے نزدیک مرفوع حدیث کے حکم میں ہے

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے قول میں مذکور ایک آنکھ کھلی رکھنے کی رخصت بھی راستہ دیکھنے کی ضرورت کے پیش نظر دی گئی ہے لہذا جہاں راستہ دیکھنے کی ضرورت نہ ہوگی وہاں ایک آنکھ سے بھی پردہ ہٹانے کی کوئی وجہ نہیں ۔

اور جلباب اس چادر کو کہتے ہیں جو دوپٹہ کے اوپر سے عبا، (گاؤن) کی طرح اوڑھی یا پہنی جائے ۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو انصاری خواتین گھروں سے نکلتے وقت اس سکون واطمینان سے چلتیں گویا ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہیں اور انہوں نے

سیاہ رنگ کی چادریں لپیٹ رکھی ہوتیں ۔

عبیدۃ السلمانی (تلمیذ حضرت علی رضی اللہ عنہ) کا بیان ہے کہ مسلمان عورتیں سروں کے اُوپر سے چادریں اس طرح اوڑھا کرتی تھیں کہ آنکھوں کے سوا کچھ ظاہر نہ ہوتا۔ وہ بھی اس لئے کہ راستہ دیکھ سکیں ۔

## دلیلِ چہارم

لَا جُنَاحَ عَلَيْهِنَّ فِي آبَائِهِنَّ وَلَا أَبْنَائِهِنَّ وَلَا إِخْوَانِهِنَّ وَلَا أَبْنَاءِ إِخْوَانِهِنَّ وَلَا أَبْنَاءِ أَخَوَاتِهِنَّ وَلَا نِسَائِهِنَّ وَلَا مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ وَاتَّقِينَ اللَّهَ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدًا "

( الاحزاب ۵۵ )

عورتوں پر اپنے باپوں سے (پردہ نہ کرنے میں) کچھ گناہ نہیں اور نہ اپنے بیٹوں سے اور نہ اپنے بھائیوں سے اور نہ اپنے بھتیجوں سے اور نہ اپنے بھانجوں سے نہ اپنی (قسم کی) عورتوں سے اور نہ اپنے غلاموں سے ۔ اور اے عورتو ! اللہ سے ڈرتی رہو۔ بیشک اللہ تعالیٰ ہر چیز سے واقف ہے ۔

حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں اللہ تعالیٰ نے جب عورتوں کو غیر محرم مردوں سے پردہ کرنے کا حکم دیا تو یہ بھی بیان فرمادیا کہ فلاں فلاں قریبی رشتہ داروں سے پردہ واجب نہیں ہے ۔ جیسا کہ سورۃ النور کی آیت میں ۔

ولا یبدین زینتھن اِلَّا لبعولتھن ...... الآیۃ

عورتیں اپنی زینت ظاہر نہ کریں مگر اپنے شوہر کے لئے ... الخ

فرماکر مستثنیٰ قرار دیا۔

قرآن حکیم میں سے یہ چار دلائل ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ غیر محرم مردوں سے عورت کو پردہ کرنا واجب ہے اور جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے صرف پہلی آیت اس مسئلہ پر پانچ وجوہ سے دلالت کرتی ہے

## چہرہ کا پردہ واجب ہونے کے دلائل سُنّتِ مطہرہ سے

اب سنت نبویہ سے چند دلائل ذکر کئے جاتے ہیں

(۱) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے۔

اِذَا خَطَبَ اَحَدُکُمْ اِمْرَاَۃً فَلَاجُنَاحَ عَلَیْہِ اَنْ یَّنْظُرَ اِلَیْھَا اِذَا کَانَ اِنَّمَا یَنْظُرُ اِلَیْھَا لِخِطْبَۃٍ وَاِنْ کَانَتْ لَاتَعْلَمُ

(مسند احمد)

جب کوئی آدمی کسی عورت کو پیغام نکاح دے تو اس پر اس عورت کی طرف دیکھ لینے میں گناہ نہیں۔ بشرطیکہ پیغام نکاح دینے کے لئے دیکھ رہا ہو۔ خواہ وہ عورت اس سے بے خبر ہو۔

"مجمع الزوائد" میں ہے کہ اس حدیث کی سند میں تمام راوی صحیح

کے رجال میں سے ہیں[1]

## وجہ استدلال

اس حدیث میں یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خاطب۔ (پیغام نکاح دینے والے) سے گناہ کا مرتفع ہونا اس حالت کے ساتھ مشروط کیا ہے کہ وہ خطبہ (پیغام نکاح) کے لئے دیکھ رہا ہو۔ ثابت ہوا کہ غیر خاطب (دیکھنے پر) ہر حال میں گناہ گار ہے۔ اسی طرح اگر خاطب بھی خطبہ کے لئے نہیں بلکہ صرف لطف اندوز ہونے کیلئے دیکھے تو وہ بھی گناہ گار ہوگا۔

اگر یہ کہا جائے کہ اس حدیث میں دیکھی جانے والی چیز کی تخصیص نہیں لہذا سینہ چھاتی گردن وغیرہ کا دیکھنا بھی مراد ہو سکتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ہر شخص بخوبی جانتا ہے کہ جمال پسند خاطب کا مقصود چہرے کے جمال کا جائزہ لینا ہوتا ہے۔ باقی اعضاء کا حسن تو اس کا تابع ہے۔ اس لئے عورت کے انتخاب میں ظاہری حسن و جمال کو ترجیح دینے والا خاطب چہرہ ہی دیکھے گا۔

(۲) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کے متعلق جب حکم دیا کہ وہ بھی

---

[1]: حدیث صرف مسلم کی شرط پر ہے اس لئے کہ اس کی سند میں موسیٰ بن عبداللہ بن یزید الخطمی بخاری کے رجال میں سے نہیں ہیں۔ مترجم

عیدگاہ کو جائیں تو وہ کہنے لگیں ، اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہم میں سے بعض کے پاس چادر نہیں ہوتی تو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

لِتُلْبِسْهَا أُخْتُهَا مِنْ جِلْبَابِهَا۔

جس کے پاس اپنی چادر نہ ہو اسے کوئی دوسری بہن چادر دیدے

(بخاری مسلم وغیرہ)

یہ حدیث واضح طور پر بتا رہی ہے کہ صحابہ کرام کی خواتین میں چادر کے بغیر باہر نکلنے کا معمول نہ تھا۔ بلکہ چادر پاس نہ ہونے کی صورت میں باہر نکلنے کو وہ ممکن ہی نہیں سمجھتی تھیں ۔ اسی لئے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں نماز عید کیلئے عیدگاہ میں جانیکا حکم دیا تو انہوں نے اس امر کو بطور مانع ذکر کیا۔ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضاحت فرمائی کہ یہ مشکل اس طرح حل ہو سکتی ہے کہ ایسی عورت کو کوئی دوسری مسلمان بہن اپنی چادر مستعار دے دے۔۔

گویا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کو یہ اجازت نہیں دی کہ وہ چادر اوڑھے بغیر عیدگاہ تک بھی جائیں ، حالانکہ وہاں جانے کا حکم مرد و عورت سب کو ہے۔ جب ایک ایسے کام کیلئے کہ شرع نے جس کا حکم دیا ہے عورتوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بغیر چادر اوڑھے باہر نکلنے کی اجازت نہیں دی تو ایسے امور کے لئے بغیر چادر اوڑھے گھر سے باہر آنے کی اجازت کیسے دی جا سکتی ہے جن کا نہ شرع میں

حکم دیا گیا ہے اور نہ ان کی کوئی ضرورت ہے بلکہ مقصد صرف بازاروں میں گھومنا پھرنا مردوں کے ساتھ میل جول اور تماش بینی ہو جس میں کوئی فائدہ نہیں۔

علاوہ ازیں چادر اوڑھنے کا حکم بجائے خود اس بات کی دلیل ہے کہ عورت کو مکمل باپردہ رہنا ضروری ہے۔ واللہ اعلم۔

(۳) صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز پڑھاتے تو بعض عورتیں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اقتدا میں نماز کے لئے چادروں میں لپٹی ہوئی آتیں نماز کے بعد وہ اپنے گھروں کو لوٹتیں تو اندھیرے کے سبب انہیں کوئی نہ پہچان سکتا۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے مزید کہا

عورتوں کے جو اطوار ہم نے دیکھے ہیں اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دیکھ لیتے تو انہیں مسجد میں آنے سے اسی طرح منع کر دیتے جس طرح کہ بنی اسرائیل نے اپنی عورتوں کو منع کر دیا تھا۔ تقریباً اسی قسم کے الفاظ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہیں۔

یہ حدیث پردے کے وجوب پر دو طریقوں سے دلالت کرتی ہے پردہ کرنا اور اپنے جسم کو مکمل طور پر ڈھانپنا صحابہ کرام کی عورتوں کی عادات میں سے تھا اور صحابہ کرام کا زمانہ تمام زمانوں سے بہتر اور اللہ تعالیٰ کے ہاں سب سے زیادہ منزلت رکھتا ہے وہ اخلاق و آداب

میں بلند، ایمان میں کامل اور اعمال میں زیادہ صالح تھے وہی قابل اتباع نمونہ ہیں کہ خود ان کو اور ان کی بطریق احسن پیروی کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ نے اپنی خوشنودی کی نوید سنائی۔

جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ۔ (التوبۃ ۱۰۰)

جن لوگوں نے سبقت کی (یعنی سب سے پہلے ایمان لائے) مہاجرین میں سے بھی اور انصار میں سے بھی اور جنہوں نے نیکو کاری کے ساتھ ان کی پیروی کی اللہ تعالیٰ ان سے خوش ہے اور وہ اللہ تعالیٰ پر خوش ہیں اور اس نے ان کے لئے باغات تیار کئے ہیں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں اور ہمیشہ ان میں رہیں گے۔ یہ بڑی کامیابی ہے۔

جب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مبارک عہد میں عورتوں کا طریقہ یہ تھا (جو اوپر ذکر کیا گیا) تو ہمارے لئے کس طرح مستحسن ہو سکتا ہے کہ اس طریقہ سے ہٹ جائیں جس پر چلنے سے ہی اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کا حصول ممکن ہے۔ خصوصاً جب کہ اللہ تعالیٰ نے یہ بھی فرمایا ہے۔

وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ

وَسَآءَتْ مَصِيْرًا - ۶ ( سورۃ النساء ۱۱۵ )

اور جو شخص سیدھا راستہ معلوم ہونے کے بعد پیغمبر کی مخالفت کرے گا اور مومنوں کے راستے کے سوا اور راستے پر چلے گا تو جدھر وہ چلتا ہے ہم اسے ادھر ہی چلنے دیں گے اور (قیامت کے دن) جہنم میں داخل کریں گے اور وہ بری جگہ ہے۔

(ب) ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جن کا علم و فہم ۔ اللہ کے بندوں کی خیر خواہی کا جذبہ اور دینی بصیرت تعارف کی محتاج نہیں ۔ فرماتے ہیں کہ اگر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں کے وہ اعمال و اطوار دیکھ لیتے جو ہم نے دیکھے ہیں تو انہیں مساجد میں آنے سے قطعی طور پر منع کر دیتے اور یہ اس زمانہ میں ہوا جس کی نفیلت احادیث میں وارد ہے یعنی عہد نبوی کے مقابلہ میں عورتوں کی حالت اس حد تک بدل گئی کہ انہیں مساجد میں آنے سے روک دینے کا تقاضا کر رہی تھی ۔ تو ہمارے زمانہ میں بے پردہ نکلنے کی اجازت کیوں کر دی جا سکتی ہے جب کہ عصر نبوی کو گزرے تیرہؔ صدیاں بیت چکی ہیں ۔ اخلاقی بے راہ روی عام ہو چکی ہے شرم و حیا ، تقریباً رخصت ہو چکے ہیں اور لوگوں کے دلوں میں دینی حمیت کمزور پڑ چکی ہے

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور فقیہ امت حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا فہم بھی اسی نتیجہ پر پہنچا جس کی شہادت شریعت کاملہ کی صریح نصوص دے رہی ہیں یعنی اگر کسی کام کے نتیجہ میں

